جس مجلس میں اللہ تعالیٰ کے احکام کی خلاف ورزی ہورہی ہو، اُن کا مذاق اڑایا جارہا ہو اُس میں بیٹھنے والا بھی انھی جیسا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ وَقَدْ نَزَّلَ عَلَيْكُمْ فِي الْكِتٰبِ اَنْ اِذَا سَمِعْتُمْ اٰيٰتِ اللّٰهِ يُكْفَرُ بِهَا وَيُسْتَهْزَاُ بِهَا فَلَا تَقْعُدُوْا مَعَهُمْ حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖٓ ۖ اِنَّكُمْ اِذًا مِّثْلُهُمْ ﴾ [النساء: ١٤٠]

''اور یقیناً اس نے تم پر کتاب میں یہ حکم نازل فرمایا کہ جب تم اللہ کی آیات کے متعلق سنو کہ ان کے ساتھ کفر کیا جارہا ہے اور ان کے ساتھ مذاق کیا جارہا ہے تو اُن کے ساتھ مت بیٹھو جب تک وہ کسی اور بات میں نہ لگ جائیں، یقیناً تم اس وقت ان کی طرح ہی ہوگے۔''

**۶۰۔جانوروں کوعذاب دینا:**

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا:

((عذبت امرأة في هرة سجنتها حتى ماتت فدخلت فيها النار لا هي أطعمتها وسقتها إذ حبستها ولا هي تركتها تأكل من خشاش الأرض .))

(صحيح بخاري، رقم الحديث: ٢٣٦٥، صحيح مسلم، رقم الحديث: ٢٢٤٢)

''ایک عورت کو بلی کی وجہ سے عذاب دیا گیا۔اس نے کسی بلی کو محبوس رکھا۔نہ ہی اس نے کھانے کو دیا، نہ پینے کو دیا، نہ ہی اس کو چھوڑا کہ وہ خود زمین سے کھائے یہاں تک وہ مرگئی جس کی وجہ سے وہ (عورت) جہنم میں گئی۔''

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا:

((لا تتخذوا شيئا فيه الروح عرضا .))

(صحيح مسلم، رقم الحديث: ١٩٥٧، مسند أحمد: ٢١٦/١)

''تم کسی ایسی چیز میں نشانہ نہ بناؤ جس میں روح ہو۔''

**۶۱۔سودخوری:**

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

"لعن رسول الله ﷺ آكل الرباء وموكله وكاتبه وشاهديه وقال: هم سواء ."

(صحيح مسلم، رقم الحديث: ١٥٩٨)

''اللہ کے رسول ﷺ نے لعنت کی ہے سود کھانے والے، سود کھلانے والے، لکھنے والے، اس کے گواہوں پر اور فرمایا: یہ سب برابر ہے۔''

حضرت عبداللہ بن حنظلہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا:

((درهم ربا يأكله الرجل وهو يعلم أشد من ستة وثلاثين زنية .))

(مسند أحمد: ٢٢٥/٥)

''سود کا ایک درہم جو بندہ جانتے ہوئے کھاتا ہے وہ چھتیس بار زنا کرنے سے بھی زیادہ سخت ہے۔''

(عبدالرحیم بلتستانی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

واعتصموا بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا

مسلک اہلحدیث کا داعی و ترجمان

ہفت روزہ

# الاعتصام

لاہور

یکے از مطبوعات دارالدعوۃ السلفیۃ

بانی: مولانا محمد عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ

سرپرست: مولانا ابوبکر صدیق السلفی

17 رجب المرجب 1433ھ جمعۃ المبارک 08 تا 14 جون 2012ء

شمارہ 23 جلد 64





خط کتابت کے لیے : ہفت روزہ الاعتصام، 31 شیش محل روڈ، لاہور
کرنٹ اکاؤنٹ نمبر : ABL 2466-4 بلال گنج برانچ لاہور
فون نمبر : 042-3735 4406
فیکس نمبر : 042-37229802
رجسٹرڈ نمبر : CPL : 12

E-Mail: al.aitisam@gmail.com

**بدل اشتراک**

| | | |
|---|---|---|
| فی پرچہ | : | 12/- روپے |
| سالانہ | : | 500/- روپے |
| بیرونی ممالک سے | : | 200/- ریال<br>60/- ڈالر امریکی |

پرنٹر: پرنٹ یارڈ پرنٹرز، لاہور۔ ناشر: حافظ احمد شاکر، مقام اشاعت: 31 شیش محل روڈ لاہور 54000

اداریہ

# نقالی

حافظ احمد شاکر

وطن عزیز آج کل جس اجتماعی عذاب کا شکار ہے وہ لوڈ شیڈنگ ہے۔ لوڈ شیڈنگ بلکہ توانائی کے بحران سے ویسے تو پورا ملک ہی دوچار ہے لیکن صوبہ پنجاب پر خاص طور پر بڑوں اوران کے آقاؤں کی خصوصی نظر کرم ہے جو شاید اس جرم کی پاداش میں ہے کہ بجلی کے بل باقاعدہ صرف اہل پنجاب ہی ادا کرتے ہیں، اس عذاب نما بحران سے صنعتیں بند، کاروبار ٹھپ، مزدوری عنقا، پانی غائب، بجلی سے چلنے والی گھریلو اشیاء خراب گویا کہ زندگی منجمد سی ہو چکی ہے، طبیعتیں چڑچڑی، مزاج غصیلے، اعصاب تناؤ اور دماغ الجھاؤ کا شکار ہو چکے ہیں۔ خودکشیاں بڑھ رہی ہیں، جرائم کا گراف اوپر جا رہا ہے اور بے کاری و بے روزگاری اور مہنگائی کا اژدھا پھن پھیلائے انسانی جانیں ہڑپ کر رہا ہے۔

گزشتہ صدی کے آخری عشرے میں پی۔ پی۔ پی کے دورِ حکومت میں جب پہلی دفعہ پرائیویٹ سیکٹر سے بجلی خریدنے کے نام پر بدعنوانی کا یہ کھیل شروع کیا گیا تھا اس وقت کم وبیش ۶/ روپے یونٹ بجلی کا نرخ تھا۔ دردمند اور باخبر طبقوں کا ماتھا اسی وقت ٹھنکا تھا کہ کہیں وطن عزیز تاریک ہی نہ ہو جائے اور اصحابِ درد نے اس وقت ہی ان حالات وخدشات کا اظہار کر دیا تھا جن سے ہم آج دوچار ہو چکے بلکہ ہو رہے ہیں۔ ہمارے علم میں یہ بات پہلی دفعہ آئی ہے کہ کسی وزیر نے بجلی خرچ کرنے میں احتیاط کا مشورہ یوں دیا ہو۔ ۳/جون کے اخبار میں وزیر خزانہ کا بیان ہے کہ بجلی کا مسئلہ صرف پیسے دینے سے حل نہ ہوگا بلکہ اس کے ضیاع کو بھی روکنا چاہیے۔ حکومتی مشینری ڈینگی سے نمٹنے کے شعور کی آگہی مہم جس طرح چلا رہی ہے اس طرح حکومت کو بجلی کے ضیاع سے آگہی مہم بھی عوام تک پہنچانا چاہیے بلکہ اسکول کے اساتذہ کی تربیت کرتے وقت بچوں کے بنیادی اسباق کے طور پر بجلی کا ضیاع روکنے کی تعلیم کو لازمی کرنا چاہیے۔ یہ چونکہ سراسر اسراف وتبذیر ہے، اس لیے ایک پورا لیکچر (سبق) پہلی جماعت سے آخر تک وقت، توانائی اور پیسے کے ضیاع سے روکنے کا بچوں کی تعلیم ونصاب کا حصہ ہونا اور اس کو اہتمام سے پڑھانا چاہیے امتحان میں جس کو پاس کرنا لازمی ہو۔

---

اسلام نے مسلمانوں کے لیے دو مواقع خوشی ومسرت کے مقرر کیے ہیں اور دونوں کا تعلق عبادات سے ہے۔ عید الفطر کا دن رمضان المبارک کے روزوں کی توفیق ملنے کی خوشی کا اظہار ہی نہیں ہوتا بلکہ ربّ کریم کی طرف سے عیدگاہ میں حاضر ہونے والوں کے لیے مغفرت کی نوید بھی ہوتی ہے۔ اسی طرح عید الاضحیٰ کے دن قربانی سے صرف حضرت ابراہیم علیہ السلام کی سنت ہی تازہ نہیں ہوتی بلکہ قربانی کے جانور کے ہر بال کے عوض گناہوں کی بخشش کا وعدہ بھی اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں۔ اسی لیے تو کہا جاتا ہے کہ لیس العید لمن لبس الجدید انما العید لمن خاف الوعید.

اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے انسانیت کی خیر وبھلائی کے لیے اپنے آخری نبی ﷺ کے ذریعے جو آخری دین اسلام نازل فرمایا وہ اول تا آخر خیر ہی خیر اور برکت ہی برکت ہے۔ اس کی برکات میں سے ایک اہم برکت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اولاد اور شاگردوں کے اعمال خیر کا حصہ تو والدین اور اساتذہ کے لیے آخرت میں رکھا ہے اور اس کے ذخیرۂ آخرت بن جانے کا ذکر فرمایا ہے۔ لیکن اولاد اور شاگردوں کی کوتاہیوں اور گناہوں سے والدین واساتذہ کو...... بشرطیکہ والدین یا استاد نے ان کو برائی یا شرک کی نہ تعلیم دی ہو اور نہ تربیت کی ہو...... آخرت میں کوئی پکڑ دھکڑ یا عذاب وغیرہ نہ ہوگا۔ دوسرا احسان اللہ تعالیٰ نے اس امت پر یہ کیا کہ والدین واساتذہ کے علاوہ عام مسلمانوں کو آخرت میں ثواب پہنچانے کے لیے صدقات وخیرات کا طریقہ بتلایا اور راہنمائی فرمائی۔ جب کہ ہندوانہ اور کافر معاشرے میں مرحومین کے اجر وثواب یا ان سے اظہار عقیدت کے لیے دیئے جلائے جاتے

ہیں اور میتوں کی سمادھی...... جائے اموات...... پر پھول رکھے جاتے ہیں۔

اس کی بنیاد اصل میں یہ ہے کہ مجموعی طور پر ہم اپنے بچوں کی دینی تعلیم وتربیت کا انتظام نہیں کرتے۔ کچھ ہزار سالہ ہندوانہ مخلوط معاشرت کے اثرات، ان کی عادات واطوار اور زیادہ تر دینی جہالت کے باعث برصغیر کے مسلمان پہلے تو ہندوانہ رسومات سے متاثر ہوتے رہے، پھر جدید تعلیم کے نام پر مغربی تعلیم، صلیبی سامراج، اور عیسائی مشنریوں کے جال کے باعث عیسائیت سے مرعوبیت کے تحت یہ مغربی بلکہ عیسائیت کی مذہبی رسومات سے متاثر ہونے لگے۔ چنانچہ مسلمانوں نے ان بدیشیوں کی دیکھا دیکھی خوشی وغم کے اظہار میں ثواب جانتے ہوئے غیر مسلموں کی نقالی میں پھول چڑھانے، دیے جلانے اور لائٹنگ کرنی شروع کر دی۔ اوّلاً تو حکومت پاکستان کو چاہیے اگر یہ ممکن نہ ہو تو پنجاب حکومت کو تو ضرور چاہیے کہ وہ تمام مکاتب فکر کے علماء کی خدمت میں ''معراج شریف، شب برأت، عیدین اور دیگر گیارھویں شریف جیسے ایام کے بارے میں جن کی دین کی طرف نسبت کی جاتی ہے'' ایک استفتاء بھیجے یعنی علماء سے فتویٰ پوچھے کہ اس طرح کے ایام میں چراغاں کرنے کی سنت نبوی (علی صاحبہا الصلوۃ والسلام) تعامل اہل مدینہ، عمل صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین، تابعین، تبع تابعین، ائمہ اربعہ، محدثین کرام وفقہائے عظام علیہم الرحمہ کے کسی فتویٰ کی رو سے ضروری ہے یا ان کے کسی عمل سے ثابت ہے؟ اگر یہ دلائل واضحہ اور احادیث صحیحہ سے ثابت ہو تو اس کو میڈیا میں لایا جائے وگرنہ بصورت دیگر ان مروّجہ ایام شرعیہ میں خصوصاً عرسوں وغیرہ کے موقع پر توانائی کے ضیاع کو حکماً روک کرامت پر عموماً اور وطن عزیز پر خصوصاً ان حالات میں احسان کیا جائے۔

ان ایام کی تاریخ یا ان کے ابتداء کی تحقیق کی جائے تو یہ سوڈیڑھ سو سال سے شاید زیادہ نہ ہو اس لیے کہ صلیبی سامراج نے اپنے مخصوص افتراق وانتشار کے منصوبے کے مطابق ان رسومات وبدعات کو دین قرار دینے کے لیے دین کا لبادہ اوڑھے علم دین سے نابلد ایک طبقہ پہلے تیار کیا پھر اس کی نمو کی اور پھر صلیب کے معروف اصول ''لڑاؤ اور حکومت کرو'' کے تحت صدیوں سے باہم شیر وشکر مسلمانوں کو آپس میں بدظن کیا، لڑایا، بھڑایا حتی کہ تکفیر کی رسم بد اس طرح پھیلائی کہ وہ اب تک قابو میں ہی نہیں آ رہی۔ اس لیے توانائی کی بچت کے علاوہ اتحاد امت کے لیے بھی یہ فتویٰ ضروری ہے تاکہ مسلمانوں کو کافر کہنے کی بجائے کافروں کو مسلمان بنایا جا سکے۔

## قابل مذمت سلوک:

المملكة العربية السعودية کے عوام اور حکمرانوں یعنی آل سعود کی پاکستان اور پاکستانی عوام سے محبت نادر الوجود ہے۔ ویسے تو سعودی حکومت دنیا بھر کے کسی مسلمان ملک یا مسلمانوں کی تکلیف نہیں دیکھ سکتی، دنیا کے کسی خطے کا مسلمان ملک یا فرد جب بھی اپنے سعودی بھائیوں کو پکارے یا سعودی عوام اور حکمرانوں کی نظر میں ان کی ضرورت آ جائے تو وہ بتوفیقہ تعالیٰ اس ضرورت کو پورا کرنا اپنا اسلامی فرض جانتے بھی ہیں اور پورا بھی کرتے ہیں۔ لیکن پاکستان اور پاکستان کے عوام کے ساتھ تو ان کا تعلق والہانہ ہے۔ معلوم یہ ہوتا ہے کہ اغیار اس محبت کو برداشت نہیں کر پا رہے۔ گزشتہ سال ایک سعودی سفارت کار کو کراچی میں نامعلوم موٹر سائیکل سوار قتل کر گئے تھے جن کا ابھی تک کوئی سراغ نہیں ملا۔ پھر دو ماہ قبل ایک سعودی آفس کے معتمد حافظ عبدالرشید اظہر کا قتل اس محبت میں دراڑ ڈالنے کی عیارانہ کوشش تھی، اب حال ہی میں اسلام آباد کے بے نظیر انٹرنیشنل ایئرپورٹ پر سعودی سفارت خانے کے ملٹری اتاشی کے ساتھ سکیورٹی کے رویہ کی جن تفصیلات کا اخبارات میں ذکر آیا ہے وہ نہایت قابل مذمت ہے۔ حکومت پاکستان کو اس کی تفصیلات سے عوام کو مطلع کرنا چاہیے اور سعودی اخوان اور سعودی حکومت سے اس کی معذرت کرنی چاہیے۔ پاکستان اور اس کے عوام پر سعودیہ کے احسانات سے ہٹ کر ایک مہمان پھر معزز مسلمان مہمان کے ساتھ یہ رویہ قابل مذمت ہے۔ ہم سمجھتے ہیں کہ یہ پاک سعودی اخوان کے مابین الجھاؤ اور تناؤ کی طاغوت کی وہی پالیسی ہے جس کو اس نے شروع کر رکھا ہے۔ ہمارے سرکاری کارندوں کو بھی چاہیے کہ وہ صرف آقاؤں کے سامنے ہی نہ منمنایا کریں بلکہ کسی کی محبت واخلاص کا خیال بھی رکھ لیا کریں۔

درس قرآن

قسط نمبر ۲۶

# تفسیر سورۂ یٰس

مولانا ارشاد الحق اثری حفظہ اللہ

﴿ یٰحَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ مَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝ اَلَمْ يَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ اَنَّهُمْ اِلَيْهِمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ۝ وَاِنْ كُلٌّ لَّمَّا جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ۝﴾ [یٰس: ۳۰۔۳۲]

''ہائے افسوس بندوں پر! ان کے پاس کوئی رسول نہیں آتا رہا مگر وہ اس کے ساتھ ٹھٹھا کیا کرتے تھے۔ کیا انھوں نے نہیں دیکھا! ہم نے ان سے پہلے کتنے زمانوں کے لوگ ہلاک کر دیے کہ بے شک وہ ان کی طرف پلٹ کر نہیں آتے۔ اور نہیں ہیں وہ سب مگر اکٹھے ہمارے پاس حاضر کیے جانے والے ہیں۔''

پہلی آیت کریمہ میں مکذبین کے انجام اور ان کی بدبختی پر اظہارِ افسوس ہے۔ ''حسرۃً'' کے معنی افسوس اور غم کے ہیں۔ کسی چیز کے ہاتھ سے نکل جانے پر پشیمانی اور ندامت ہوتی ہے، اس پر انسان کفِ افسوس ملتا ہے اور پریشان ہوتا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے منقول ہے کہ مکذبین یہ افسوس وندامت قیامت کے روز کریں گے، یہی قول امام قتادہ کا ہے۔ حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ نے بھی فرمایا ہے کہ یہ حسرت قیامت کو اپنے آپ پر کریں گے بلکہ بعض قراءتوں میں بھی ہے:

''يا حسرة العباد على أنفسهم.''

جس سے اسی مفہوم کی تائید ہوتی ہے کہ وہ قیامت کو اپنے آپ پر افسوس کرتے ہوئے کہیں گے کہ ہم نے رسولوں کی تکذیب کی اور کیوں اللہ کے فرمان کی خلاف ورزی کی۔ دنیا میں جو رسول ہمارے پاس آیا، ہم اس کا مذاق اڑاتے رہے۔ قرآنِ مجید میں اس کا ذکر ایک مقام پر یوں ہے:

﴿قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِلِقَآءِ اللّٰهِ حَتّٰۤى اِذَا جَآءَتْهُمُ السَّاعَةُ بَغْتَةً قَالُوْا يٰحَسْرَتَنَا عَلٰى مَا فَرَّطْنَا فِيْهَا وَهُمْ يَحْمِلُوْنَ اَوْزَارَهُمْ عَلٰى ظُهُوْرِهِمْ اَلَا سَآءَ مَا يَزِرُوْنَ ۝﴾ [الأنعام: ۳۱]

''یقیناً خسارے میں رہے وہ لوگ جنھوں نے اللہ کی ملاقات کو جھٹلایا، یہاں تک کہ جب ان کے پاس قیامت اچانک آ پہنچے گی، کہیں گے: ہائے ہمارا افسوس! اس پر جو ہم نے اس میں کوتاہی کی اور وہ اپنے بوجھ اپنی پشتوں پر اٹھائیں گے۔ سن لو! بُرا ہے جو وہ بوجھ اٹھائیں گے۔''

اسی طرح ایک اور مقام پر یہ بات کہتے ہوئے کہ تمھاری طرف جو کچھ نازل کیا گیا ہے اس پر عذاب آنے سے پہلے عمل کر لو، کہیں ایسا نہ ہو:

﴿اَنْ تَقُوْلَ نَفْسٌ يّٰحَسْرَتٰى عَلٰى مَا فَرَّطْتُّ فِيْ جَنْۢبِ اللّٰهِ وَاِنْ كُنْتُ لَمِنَ السّٰخِرِيْنَ﴾

[الزمر: ۵۶]

''کوئی شخص کہے گا: ہائے افسوس! اس کوتاہی پر جو ہم نے اللہ کی جناب میں کی اور بے شک میں تو مذاق کرنے والوں سے تھا۔''

قیامت کا دن ''یوم الحسرۃ'' ''حسرت کا دن ہے۔'' (مریم: ۳۹) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ایک قول یہ بھی منقول ہے کہ معنی ''یا ویلا للعباد'' ہے، یعنی اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: ایسے بندوں کے لیے ہلاکت ہے۔

بعض نے کہا کہ یہ حسرت ملائکہ اور مومنین صادقین کی طرف سے مکذبین کے بارے میں ہے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ حسرت ان رسولوں کی طرف سے ان مکذبین کے بارے میں تھی جب انھوں نے مردِ حق کو شہید کردیا تھا۔ بعض نے یہ بھی کہا کہ یہ حسرت کا اظہار اللہ جل شانہ کی طرف سے استعارۃً ومجازاً ہے معاملے کی اہمیت کی بنا پر کہ مکذبین نے اپنے لیے صراطِ مستقیم کی بجائے صراط جحیم کو پسند کیا ہے۔

علامہ رازی رحمہ اللہ نے تو کہہ دیا ہے: ''حسرت'' کا لفظ اللہ تبارک وتعالیٰ کے بارے میں اسی طرح سے ہے جیسے ضحک، نسیان، سحر، تعجب اور تمنی کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف ہے۔

اگر اِس حسرت کا اظہار اللہ تعالیٰ کی طرف سے قرار دیا جائے تو یہ کمال شفقت کے اظہار کے لیے محض انسانی محاورے کے طور پر ہے، ورنہ اللہ تعالیٰ ہر ایک سے بے نیاز اور بے پروا ہے۔ اللہ تعالیٰ نہیں چاہتے کہ میرا بندہ جہنم کا ایندھن بنے، اسی لیے اللہ نے اپنے رسول بھیجے اور اپنی کتابیں نازل کیں۔ اس کے باوجود اگر کوئی رسول کا انکار کر کے جہنم کی راہ اختیار کرتا ہے تو اس پر اللہ تعالیٰ کو کوئی ندامت اور افسوس نہیں، نہ کسی کے انکار سے اللہ تعالیٰ کا کوئی نقصان ہے۔

﴿مَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ﴾ یہ حسرت کا سبب بیان ہوا ہے کہ جب بھی ان کی ہدایت کے لیے کوئی رسول آیا تو انھوں نے اس کا مذاق اڑایا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تمام امتوں نے اپنے اپنے رسولوں کی تکذیب کی ہے۔ یوں نہیں کہ کسی امت نے بہ کمال وتمام یا ان کی اکثریت نے رسول کی دعوت کو قبول کیا ہو۔ نکرہ سیاق نفی میں ذکر ہو اور اس سے پہلے ''مِنْ'' کا اضافہ ہو تو وہ نکرہ عموم کا فائدہ دیتا ہے جیسے یہاں ﴿مَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ﴾ ذکر ہوا ہے۔ قرآنِ مجید ہی میں اس کی متعدد مثالیں ہیں، مثلاً ایک مقام پر ہے:

﴿وَ مَاۤ اَرْسَلْنَا فِيْ قَرْيَةٍ مِّنْ نَّذِيْرٍ اِلَّا قَالَ مُتْرَفُوْهَاۤ اِنَّا بِمَاۤ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ﴾ [سبا: ٣٤]

''اور ہم نے کسی بستی میں کوئی ڈرانے والا نہیں بھیجا مگر اُس کے خوش حال لوگوں نے کہا: بے شک ہم اس چیز کے جو تم دے کر بھیجے گئے ہو، منکر ہیں۔''

نیز دیکھیے الاعراف (آیت: ۹۴، ۹۵)، الزخرف (آیت: ۲۳)، المومنون (آیت: ۴۴)۔ لیکن اس عموم سے ایک امت فی الجملہ خاص ہے اور وہ حضرت یونس علیہ السلام کی قوم ہے۔ جنھوں نے ابتداءً تو اُن کی تکذیب کی۔ حضرت یونس علیہ السلام انھیں عذاب سے ڈراتے تھے مگر وہ ایک نہ سنتے تھے۔ حضرت یونس علیہ السلام کے شہر نینوی کو چھوڑ دینے کے بعد جب عذاب کے آثار محسوس ہوئے تو پوری بستی تائب ہوگئی۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿فَلَوْ لَا كَانَتْ قَرْيَةٌ اٰمَنَتْ فَنَفَعَهَاۤ اِيْمَانُهَاۤ اِلَّا قَوْمَ يُوْنُسَ﴾ [یونس: ۹۸]

''سو کوئی بستی ایسی کیوں نہ ہوئی جو ایمان لائی ہو، پھر اُس کے ایمان نے انھیں نفع دیا ہو، یونس کی قوم کے سوا۔''

جس سے معلوم ہوتا ہے کہ قوم یونس علیہ السلام ایمان لے آئی تھی۔ صرف یہ ایک قوم مندرجہ بالا آیات کے عمومی حکم سے مستثنیٰ ہے۔

رسول کی تکذیب کو امام رازی نے ایک مثال سے واضح کیا ہے، وہ فرماتے ہیں: اسے یوں سمجھو کہ کسی شخص کے پاس بادشاہ آئے، وہ اسے بتلائے کہ میں بادشاہ ہوں اور اس سے کوئی معمولی چیز طلب کرے مگر وہ شخص اسے بادشاہ ماننے سے انکار کردے اور طلب کی ہوئی چیز دینے سے بھی انکار کردے۔ ایک مدت بعد اتفاقاً وہی شخص بادشاہ کے پاس جائے۔ بادشاہ تخت شاہی پر بیٹھا ہو اور وہ اس کے سامنے کھڑا ہو اور وہ پہچان رہا ہو کہ یہ تو وہی ہے جو مجھے ملا تھا اور کہا تھا کہ میں بادشاہ ہوں، اس نے معمولی چیز مجھ سے طلب کی تھی مگر میں نے اسے بادشاہ تسلیم کرنے سے انکار کردیا تھا اور اس کی مطلوبہ چیز بھی نہیں دی تھی تو اس وقت وہ کس قدر نادم وپشیمان ہوگا۔ اسی طرح اللہ کے رسول بہ منزلہ بادشاہ ہیں بلکہ اللہ تعالیٰ نے انھیں جو اعزاز بخشا ہے اور اپنا نمائندہ بنایا ہے تو وہ بادشاہ سے بھی زیادہ معظم ومکرم ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

(باقی صفحہ نمبر ۱۶ پر)

درسِ حدیث

# توفیق الباری

"الادب المفرد" للبخاری کا اردو ترجمہ مع تشریحات وفوائد

از حضرت نواب سید صدیق حسن خان صاحب رحمہ اللہ
تسہیل: حافظ محمد اشرف سعید (نیوکرول شالامار باغ۔لاہور)

١٢٧١ . عن جابر، أنه سمع من رسول الله ﷺ يقول: ((أقلوا الخروج بعد هدوء، فإن لله خلقا يبثهم، فإذا سمعتم نباح الكلاب أو نهاق الحمير فاستعيذوا بالله من الشيطان.))

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا: "جب رات کا سناٹا شروع ہو جائے تو گھر سے باہر نہ نکلو۔ اللہ تعالیٰ کی بہت سی مخلوق ہے، وہ ان کو زمین پر پھیلا دیتے ہیں۔ جب تم کتے کے بھونکنے اور گدھے کے ہینگنے کی آواز سنو تو شیطان سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگو۔"

باب: إذا سمع الديكة

جب مرغ کی آواز سنو

١٢٧٢ . عن أبي هريرة، عن رسول الله ﷺ أنه قال: ((إذا سمعتم صياح الديكة من الليل فإنها رأت ملكا، فسلوا الله من فضله، فإذا سمعتم نهاق الحمير من الليل، فإنها رأت شيطانا، فتعوذوا بالله من الشيطان.))

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: "جب تم رات کو مرغ کی آواز سنو تو (سمجھ جاؤ کہ) وہ (اللہ تعالیٰ کی رحمت کے) فرشتے کو دیکھ رہا ہے، اس وقت تم اللہ تعالیٰ سے اس کے فضل کا سوال کرو۔ اور جب تم گدھے کی آواز سنو تو شیطان سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگو کیوں کہ اس نے شیطان کو دیکھا ہے۔"

باب: لا تسبوا البرغوث

برغوث (کھٹمل، پچڑی) کو گالی نہ دو

١٢٧٣ . عن أنس بن مالك، أن رجلا لعن برغوثا عند النبي ﷺ فقال: ((لا تلعنه فإنه أيقظ نبيا من الأنبياء للصلاة.))

حضرت انس رضی اللہ عنہ بن مالک سے روایت ہے کہ کسی آدمی نے رسول اللہ ﷺ کے سامنے برغوث پر لعنت کی تو آپ ﷺ نے فرمایا: "اس پر لعنت نہ کرو کیوں کہ اس نے پہلے انبیاء میں سے ایک نبی کو نماز کے لیے جگایا تھا۔"

باب: القائلة

قیلولہ (دوپہر کو سونا)

١٢٧٤ . عن عمر قال: ربما قعد على باب ابن مسعود رجال من قريش، فإذا فاء الفيء قال: قوموا فما بقي فهو للشيطان، ثم لا يمر على أحد إلا أقامه، قال: ثم بينا هو كذلك إذ قيل: هذا مولى بني الحسحاس يقول الشعر فدعاه فقال: كيف قلت؟ فقال:

ودع سليمى إن تجهزت غازيا
كفى الشيب والإسلام للمرء ناهيا

فقال: حسبك صدقت صدقت.

"حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ قریش کے اکثر

لوگ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے دروازے پر بیٹھا کرتے تھے۔ جب سورج ڈھل جاتا تو وہ کہتے: کھڑے ہو جاؤ (قیلولہ کرو)، اب جو دن باقی رہ گیا ہے وہ شیطان کا حصہ ہے۔ اس کے بعد جس آدمی کے پاس سے گزرتے اس کو اٹھا دیتے (قیلولہ کے لیے)۔ اسی دوران آپ کو بتایا گیا کہ یہ مولا بنی حسحاس (یعنی بنو حسحاس کا غلام) شعر کہتا ہے۔ آپ نے اسے بلایا اور پوچھا: تُو کس طرح شعر کہتا ہے؟ اس نے اپنا شعر سنایا جس کا ترجمہ یہ ہے: محبوبہ سلیمی کو چھوڑ دو اگر تمھیں صبح صبح غزوہ کے لیے نکلنا ہے۔ بڑھاپا اور دین اسلام انسان کو بُرائی سے روکنے کے لیے ہیں۔ یہ سن کر فرمایا: بس بس کافی ہے، کیا خوب کہا ہے۔''

١٢٧٥ . عن السائب بن يزيد قال: كان عمر رضي الله عنه يمر بنا نصف النهار ـ أو قريبا منه ـ فيقول: قوموا فقيلوا فما بقي للشيطان .

''حضرت سائب بن یزید سے روایت ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ہمارے پاس سے دوپہر کو یا اس کے قریب وقت میں گزرتے تھے اور فرماتے تھے: اٹھو! جا کے قیلولہ کرو۔ اب جو باقی رہ گیا ہے وہ شیطان کے لیے ہے۔''

١٢٧٦ . عن أنس قال: كانوا يجمعون ثم يقيلون .

''حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ لوگ اکٹھے ہوتے تھے، پھر قیلولہ کرتے تھے۔''

١٢٧٧ . قال أنس: ما كان لأهل المدينة شراب ـ حيث حرمت الخمر ـ أعجب إليهم من التمر والبسر ، فإني لأسقي أصحاب رسول الله ﷺ وهم عند أبي طلحة ـ مر رجل فقال: إن الخمر قد حرمت ، فما قالوا: متى؟ أو حتى ننظر ، قالوا: يا أنس! أهرقها ، ثم قالوا عند أم سليم حتى أبردوا واغتسلوا ، ثم طيبتهم أم سليم ، ثم راحوا إلى النبي ﷺ فإذا الخبر كما قال الرجل ، قال أنس: فما طعموها بعد .

''حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ جس وقت شراب حرام ہوئی اس وقت اہل مدینہ کی مرغوب ترین شراب کھجور اور چھوہارے کی بنی ہوئی شراب تھی۔ میں رسول اللہ ﷺ کے صحابہ کو شراب پلا رہا تھا۔ ایک آدمی وہاں سے گزرا اور کہا کہ شراب حرام ہوگئی ہے۔ لوگوں نے یہ نہیں کہا کہ کب حرام ہوئی یا تحقیق کر لیتے ہیں بلکہ یہ کہا کہ انس! اس شراب کو بہا دو۔ اس کے بعد انھوں نے وہیں امّ سلیم کے گھر میں قیلولہ کیا (یہ انس کی والدہ تھیں)۔ دن ٹھنڈا ہوگیا۔ انھوں نے غسل کیا اور امّ سلیم نے ان کے لیے خوش بُو بھیجی۔ انھوں نے خوش بُو لگائی اور رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے تو معلوم ہوا کہ شراب حرام ہوگئی ہے، خبر سچی ہے۔ حضرت انس بیان کرتے ہیں ان اصحاب محمد ﷺ نے اس کے بعد پھر کبھی شراب نہیں چکھی۔''

باب: نوم آخر النهار

دن کے آخری وقت میں سونا

١٢٧٨ . عن خوات بن جبير قال: نوم أول النهار خرق ، وأوسطه خلق ، وآخره حمق .

''خوات بن جبیر کہتے ہیں: دن کے اوّل وقت سونا نادانی ہے اور اس کے درمیان میں سونا اچھی عادت ہے اور آخر دن میں سونا حماقت و بے وقوفی ہے۔''

**فائدہ:** صراح میں کہا ہے: خرق گولی حرق گول شدن۔ خلق سے مراد عادت ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اوّل و آخر روز میں سونا بے وقوفی ہے اور قیلولہ کرنا خوئے انسان ہے۔

سیرت وسوانح

قسط نمبر ②

# استاذ الاساتذہ ڈاکٹر مقتدیٰ حسن بن یاسین ازہری

## حیات وخدمات

ڈاکٹر عبدالرحمٰن بن عبدالجبار الفریوائی (استاذ حدیث جامعة الإمام محمد بن سعود الإسلامية، رياض)

**ازہری صاحب کی جامعہ سلفیہ کے اسٹیج سے دینی دعوتی، تعلیمی اور تصنیفی خدمات:**

ازہری صاحب کو اللہ تعالیٰ نے متعدد صلاحیتوں سے نوازا تھا۔ حفظ قرآن اور تجوید کے ساتھ مئو کے مدارس کی تعلیم سے عربی، اردو، فارسی اور علوم وفنون پر پوری طرح دسترس حاصل تھی۔ جامعہ ازہر میں تعلیم حاصل کرنے کی وجہ سے عربی زبان وبیان اور ترجمہ پر مزید قدرت ہوگئی۔ اس طرح سے ہندوستان کے مروّجہ عربی نصاب تعلیم میں سے ہرفن کی کتابوں کی پڑھانے کی استعداد بہ درجہ اتم موجود تھی۔ اور اردو، عربی میں تصنیف وتالیف اور مقالہ نگاری نیز تحقیق کتب کے ساتھ ساتھ انتظامی امور کی نگرانی کا بھی بڑا اچھا سلیقہ تھا۔ اس لیے ابتدا ہی سے تدریس کے ساتھ مختلف انتظامی امور کی ذمہ داریاں بھی بہ حسن وخوبی نبھاتے رہے۔

جامعہ سلفیہ کے پلیٹ فارم سے انھوں نے درج ذیل میدانوں میں اپنی صلاحیت کا مظاہرہ کیا:

۱: تدریس کے میدان میں عربی زبان وادب اور شرعی علوم کو ہمیشہ پڑھاتے رہے۔

۲: جامعہ میں ادارۃ البحوث الاسلامیہ کے ڈائریکٹر کی حیثیت سے مختلف اسلامی علوم وفنون اور عربی، اردو، ہندی اور انگریزی زبان میں ۴۰۰ سے زیادہ کتابیں شائع کیں جن میں سے اکثر یا ساری کتابوں کی تصحیح اور مراجعت کا کام بھی کیا۔ بہت ساری کتابوں پر مقدمے بھی تحریر فرمائے اور بہت ساری کتابوں کی پروف ریڈنگ کی۔ ادارۃ البحوث الاسلامیہ کے ذمہ دار کی حیثیت سے محض اس کا انتظام وانصرام خود ایک بہت بڑا کام اور کارنامہ ہے لیکن ساتھ خود ادارے کی خدمت اور تدریس کے فرائض کے ساتھ حسبِ توفیق تصنیف وتالیف اور ترجمہ وتعریب کا کام کرتے رہے جن میں سے بعض کتابیں جامعہ سے شائع ہوئیں اور بعض باہر سے۔

۳: **مرکزی مکتبہ جامعہ سلفیہ:** جامعہ سلفیہ کی سنٹرل لائبریری سے بھی ازہری صاحب کو بڑا تعلق خاطر تھا اور اس کی فنی ترتیب اور کتابوں کی تجلید وغیرہ میں انھوں نے کافی بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔

۴: **ماہنامہ صوت الامہ (عربی):** جامعہ سلفیہ سے ۱۹۶۹ء سے آپ کی ادارت میں عربی مجلّہ صوت الامہ شائع ہونا شروع ہوا جس کے اداریے ابتدا سے تا وفات لکھتے رہے اور مختلف موضوعات پر مقالات بھی۔

۵: **ماہنامہ محدث:** جامعہ میں اردو مجلّہ (صوت الجامعہ ۱۹۷۳ء) میں شائع ہونا شروع ہوا جس کے ایڈیٹر استاد محترم مولانا محمد ادریس آزاد رحمانی رحمہ اللہ تھے جو بہت بڑے عالم دین، علوم کتاب وسنت کے ماہر، فنون کے استاد، بالخصوص حدیث، فقہ اور فرائض میں ماہر اور ایک اچھے شاعر تھے۔ جامعہ کی تاسیس ۶۳ء سے پہلے آپ جامعہ رحمانیہ میں استاد تھے۔ جامعہ سلفیہ کے مؤسسین میں بلاشبہ آپ کا نام آئے گا۔ اس زمانے میں جامعہ سلفیہ سے جتنے اشتہارات اور پمفلٹ شائع ہوتے رہے، سب استاد محترم کے رشحات قلم کا شاہکار تھے۔ مجلّہ کا اداریہ خود لکھتے، مختلف مضامین بھی، بالخصوص اہل حدیث اور دیوبندیوں کے مابین اختلافی

مسائل پر ہونے والی صحافتی بحثوں میں ان کا قلم خوب خوب چلتا تھا۔ مولانا عامر عثمانی رحمہ اللہ (ایڈیٹر ماہنامہ تجلی، دیوبند) سے مجلّہ میں مناظرے چلتے رہے۔ اس زمانے میں انھوں نے ایک مشہور مضمون ''مدیر تجلی کا سہ آتشہ تفقہ'' کئی قسطوں میں لکھا۔ مولانا عامر عثمانی کے انتقال پر کہنے لگے کہ مرحوم کے انتقال کے بعد ان مسائل پر لکھنا بند ہوگیا ہے۔ ان کے حوالے سے اس طرح کے اختلافی مسائل پر لکھنے کا موقع ملتا تھا۔ آزاد صاحب میں بہت ساری خوبیاں تھیں اور جامعہ سلفیہ کی تاسیس سے پہلے ہی اس مہم کو سر کرنے والے گمنام مجاہدین کے سردار تھے۔ مولانا آزاد رحمہ اللہ کے بعد اردو مجلّہ کی خدمت بھی سب سے زیادہ ازہری صاحب نے کی۔ اردو میں بھی ازہری صاحب کا قلم خوب خوب چلتا تھا اور محدث میں آپ کی مشارکت شروع ہی سے رہی۔ اب جامعہ کے پاس تدریس کے علاوہ کام کرنے کے لیے اور میدان تھے۔ عربی کے ساتھ اردو مجلّے میں ازہری صاحب کی شرکت مجلّہ کے لیے نیک فال کی حیثیت رکھتا تھا۔

غالباً ۶۹ء میں استاد محترم مولانا محمد رئیس ندوی رحمہ اللہ بھی جامعہ آگئے۔ اس طرح سے اب ادارہ میں تین مشہور لکھنے والے ہوگئے۔ کہنا یہ ہے کہ جامعہ میں موجودگی کی وجہ سے اہزری صاحب اردو مجلّہ میں بھی مقالات لکھتے رہے، ساتھ ہی باہر کے مجلّات میں بھی مقالات کی اشاعت کا سلسلہ جاری رہا جن میں ترجمان، اہل حدیث کے علاوہ مجلّہ معارف اعظم گڑھ قابل ذکر ہے۔

**ایک اور پرلطف اور تعجب انگیز واقعہ:**

یہ بات تو یاد نہیں رہی کہ مجلّہ اہل حدیث دہلی کا اس زمانے میں ایڈیٹر کون تھا۔ ہوا یہ کہ ازہری صاحب نے ابوالعباس القلقشندی پر ایک مقالہ تحریر فرمایا اور اسے اشاعت کے لیے مجلّہ اہل حدیث میں روانہ کیا لیکن نامعلوم مصلحت اور سبب کی بنا پر مضمون شائع نہ ہوسکا۔ شاید ازہری صاحب کو اس کا سبب معلوم رہا ہو لیکن انھوں نے مجھ سے اس کا تذکرہ نہ کیا۔ ہوا یہ کہ مقالہ کی ایک کاپی مجھے پوسٹ کرنے کے لیے دی اور کہا کہ تمھارے نام سے مجلّہ اہل حدیث میں یہ مضمون بھیج رہا ہوں۔ دیکھو وہ اسے شائع کرتے ہیں کہ نہیں۔ میں نے وہ مضمون پوسٹ کردیا اور جلد ہی میرے نام سے وہ شائع ہوگیا۔

۶: **وکالت الجامعہ:** جامعہ سلفیہ کے شعبہ انتظام کے حوالے سے ازہری صاحب نے کئی سال تک جامعہ کی مذکورہ بالا میدانوں میں خدمت کا تجربہ حاصل کیا تو آگے چل کر مولانا مختار احمد ندوی رحمہ اللہ کی تحریک پر ناظم صاحب نے ان کو وکیل الجامعہ کے منصب پر فائز کیا۔ جب کہ اس منصب کے قبول کرنے سے پہلے جامعہ کی عرب سے خط کتابت، کانفرنسوں اور سیمیناروں کی تنسیق وترتیب، عرب مہمانوں کے استقبال اور ملک کے اندر سے آنے والے مہمانوں کی دیکھ ریکھ کے فرائض انجام دیتے رہے۔ اور عملاً شیخ الجامعہ مولانا عبدالوحید بن ابوالقاسم رحمانی رحمہ اللہ کے کاموں میں ان کے مشیر بلکہ بسا اوقات خود ان کے کاموں کو انجام دیتے تھے۔

وکیل الجامعہ کے منصب کے بعد ذمہ داریوں کا کام بڑھ گیا اور آزاد صاحب پوری زندگی تدریس وافتا اور اردو مجلّے اور امتحانات کی ذمہ داریاں نبھاتے رہے۔

ازہری صاحب کے آنے کے بعد ناظم صاحب نے آپ کو اردو میں خط کتابت وغیرہ کی بعض ذمہ داریاں بھی دیں۔ اور آزاد صاحب کی وفات کے بعد ازہری صاحب عملی طور پر جامعہ سلفیہ کے اندرون اور بیرون ملک کے سارے کام کرنے لگے۔ عملاً شیخ الجامعہ کے ساتھ تعاون رہے۔ شیخ الجامعہ بھی ہر چھوٹے بڑے مسئلے میں آپ سے رجوع ہوتے۔ اور اساتذہ اور طلباء کے تدریسی مسائل سے لے کر ان کی رہائش، بورڈنگ، علاج اور چھٹی، نیز امتحانات وغیرہ کے سارے مسائل سے آپ کا تعلق ہوگیا۔ نیز نصاب تعلیم سے متعلق مسائل، مرکزی، صوبائی اور ضلعی جمعیت اہل حدیث سے متعلق کام، اساتذہ

جامعہ کے ذریعے ہونے والی تبلیغی اور دعوتی خدمات کی تنسیق ونگرانی کے مسائل۔

جب ازہری صاحب کو وکالت الجامعہ کے منصب پر فائز کیا گیا تو حقیقت میں یہ ایک شکلی چیز تھی۔ کیوں کہ شروع ہی سے جامعہ کے سارے کام وہی کرتے تھے۔ اب باقاعدہ اس عہدے کے تقاضے کی بناء پر مزید ذمہ داریاں بڑھ گئیں اور جامعہ کی فلاح وبہبود سے متعلق خط کتابت اور اس کے لیے اندر اور باہر کے اسفار، سرکاری حکام سے ملاقات، باہر سے آنے والے ہر طرح کے مہمانوں کا استقبال اور ان کی ضیافت کی دیکھ بھال اور جامعہ میں ہونے والے اجتماعات اور سیمینار کا انتظام وانصرام، سپاس ناموں کی تحریر اور جامعہ کی طرف سے ملک کے اندر اور ملک کے باہر کے اسفار و رَحلات، ساری ذمہ داریاں بہ حسن وخوبی نبھاتے رہے۔

**تصنیف، تالیف، ترجمہ اور تحقیق:**

لگتا ہے عنفوانِ شباب ہی سے ازہری صاحب کو لکھنے پڑھنے اور ترجمہ کا ذوق وشوق تھا اور جامعہ ازہر جا کر عربی زبان وادب میں استعداد پیدا کرنے کے ساتھ ہی مصر ریڈیو کے شعبہ اردو میں خبروں کو اردو میں ترجمہ کرکے ریڈیو پر پڑھنے کا کام کیا جس سے ان صلاحیتوں کو مزید پختگی حاصل ہوئی۔ ۶۸ء میں جب مصر سے واپس آتے ہی بنارس آ گئے تو فوراً ہمہ جہتی میدان میں صلاحیت کے جوہر دکھانے کا موقع مل گیا۔ انھوں نے بہت ساری کتابوں کی تالیف فرمائی، نیز اردو سے عربی میں مفید کتابیں منتقل کیں۔ فارسی سے بھی کئی مفید کتابیں عربی میں منتقل کیں جن کی وضاحت درج ذیل ہے:

**اردو مؤلفات:**

ا: تاریخ ادب عربی (۵ حصے)۔ ناشر: ادارۃ البحوث الاسلامیہ، جامعہ سلفیہ، بنارس۔
۲: خاتون اسلام۔ ناشر: ادارۃ البحوث الاسلامیہ، جامعہ سلفیہ، بنارس۔
۳: عصر حاضر میں مسلمانوں کو سائنس اور ٹیکنالوجی کی ضرورت۔
۴: قرآنِ کریم پر غور وتدبر مذہبی فریضہ ہے۔
۵: رمضان اور عید الفطر تربیتی نقطہ نظر سے۔ ناشر: مکتبۃ الفہیم، مئو۔
۶: ہندوستان میں تحریک اہل حدیث اور جدید تقاضے، تاریخ وتعارف

**عربی مؤلفات:**

۱: منصور الفقيه: حياته وشعره (ایم فل، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی) یہ رسالہ مجلّہ المجمع الہندی، علی گڑھ میں ۱۹۷۷ء میں شائع ہو چکا ہے۔
٢: نظرة إلى مواقف المسلمين من أحداث الخليج۔ ناشر: ادارۃ البحوث الاسلامیہ، جامعہ سلفیہ، بنارس۔
٣: حقيقة الأدب ووظيفته۔ ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس۔
٤: مشكلة المسجد البابري في ضوء التاريخ والكتابات المعاصرة۔ ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس۔
٥: الثقافة الإسلامية والمسلمون.
٦: مسئولية الشباب المسلم في العصر الحاضر.
٧: قراءة في كتاب الحالة الخلقية في العالم الإسلامي للأستاذ أسرار عالم۔ یہ کتاب بھی مجلّہ صوت الامہ کی ۱۹۹۶ء بارہ قسطوں میں شائع ہوئی۔
٨: أزمة الخليج في ميزان الشرع والعقل۔ ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس۔
٩: القاديانية والاستعمار۔ یہ رسالہ مجلّہ جامعہ سلفیہ میں تین قسطوں میں شائع ہوا۔
١٠: ماذا يقولون وكيف يفكرون مجلّہ صوت الامہ ۱۹۹۶ء میں تین قسطوں میں شائع ہوا۔
١١: اتجاهات الديانات الى السعادة أو الشقاوة۔ مجلّہ صوت الامہ ۱۹۹۶ء میں تین قسطوں میں شائع ہوا۔
١٢: الدعوة الإسلامية في الهند: متطلبات ومقترحات (مجلّہ صوت المہ ۱۹۹۵ء) تین قسطوں میں شائع ہوا۔

۱۳: فضل العلم في الكتاب والسنة ومسئوليات العلماء فى هذا العصر۔ یہ چار قسطوں میں مجلّہ صوت الامہ میں ۱۹۹۸ء میں شائع ہوا۔

١٤: فتویٰ علماء المسلمين في شبه القارة الهندية بخروج القادياني وأتباعه من الإسلام۔ مجلّہ صوت الامہ ۱۹۹۹ء کے دوشماروں میں اور ۲۰۰۰ء کے چار شماروں میں اور چھٹی قسط دور شیخ الإسلام محمد حسين البتالوي في مقاومة القادياني ونحلته اور مؤسس حركة ختم النبوة وقادتها ۲۰۰۰ء کے دو قسطوں میں شائع ہوا۔اس طرح سے یہ رسالہ آٹھ قسطوں پر مشتمل ہے۔

١٥: شيخ الإسلام أبوالوفاء ثناء الله الأمرتسري وجهوده في مقاومة القاديانية۔ چار قسطوں میں مجلّہ صوت الامہ ۲۰۰۰ء، ۲۰۰۱ء میں شائع ہوا۔

١٦: جهود شيخ الإسلام أبي الوفاء الأمرتسري في العالم العربي۔ تین قسطوں میں مجلّہ صوت الامہ ۲۰۰۱ء میں شائع ہوا۔

۱۷: تعريف بكتاب الجيب المحمدي۔ (محمدیہ پاکٹ بک) چار قسطوں میں مجلّہ صوت الامہ ۲۰۰۱ء میں شائع ہوا۔

۱۸: الإسلام الذي ندعو إليه۔ (نظرة إلى ميزات الإسلام)۔ چار قسطوں میں مجلّہ صوت الامہ ۲۰۰۴ء میں شائع ہوا۔

۱۹: السيرة النبوية وأهميتها في الإسلام۔ دو قسطوں میں مجلّہ صوت الامہ ۲۰۰۵ء میں شائع ہوا۔

۲۰: جهود مخلصة في مقاومة القاديانية۔ پانچ قسطوں میں مجلّہ صوت الامہ ۱۹۸۹ء میں شائع ہوا۔

۲۱: صور من نشاطات المدارس الإسلامية في الهند۔ ۱۶ اقساط، مجلّہ الجامعہ ۱۹۹۴ء، ۱۹۹۵ء میں شائع ہوا۔

۲۲: ماذا يقولون وكيف يفكرون۔ ۱۳ اقساط، مجلّہ الجامعہ ۱۹۹۶ء میں شائع ہوا۔

تحقیق وتعلیق اور تہذیب واختصار:

۱: كتاب بهجة المجالس لابن عبد البر (تحقيق نصف آخر، مع فهارس كاملة للكتاب من أوله إلى آخره.) یہ پی ایچ ڈی کا مقالہ (تھیس) ہے جو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے شعبہ عربی ادب میں پیش ہوا۔

۲: حصول المأمول في اختصار إرشاد الفحول للشوكاني، اختصار نواب صدیق حسن خاں (اختصار وتعلیق۔ ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس)

۳: فتح المنان في اختصار الاتقان للسيوطي ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس۔

عربی سے اردو میں ترجمہ:

۱: أنــا: عباس محمود عقاد کی خوس نوشت سوانح۔ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس۔

۲: مختصر زاد المعاد للشیخ محمد بن عبدالوہاب۔ناشر: الدار السّلفیہ، بمبئی۔

۳: إصلاح المساجد للشيخ جمال الدين القاسمي۔ ناشر: الدار السّلفیہ، بمبئی۔

۴: رسالت کے سایہ میں۔ تالیف: ڈاکٹر عبدالحلیم عویس۔ ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس۔

۵: راہِ حق کے تقاضے۔ مہذب: اقتضاء الصراط المستقیم لشیخ الاسلام ابن تیمیہ/ تہذیب: الفریوائی۔ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس۔

۶: تیس حکومتوں کے زوال کے اسباب۔ تالیف: ڈاکٹر عبدالحلیم عویس۔ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس۔

۷: خادم حرمین شریفین کا حقیقت افروز بیان۔ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس۔

۸: شاہ عبدالعزیز آلِ سعود؛ ایک عہد ساز شخصیت۔ ناشر: فریوائی اکیڈمی، دہلی۔

۹: اعضاء کی پیوند کاری؛ شرعی نقطہ نظر سے۔ بحث ہیئۃ کبار العلماء، سعودی عرب۔ ناشر: جامعہ سلفیہ، بنارس۔

اردو سے عربی میں تراجم:

۱: رحمة للعالمین۔ تالیف: علامہ سلیمان سلمان منصور پوری۔ مطبوع: الدار السّلفیہ، بمبئی، دو حصے اور تیسرے حصے کا ترجمہ اپنے شاگرد سے کرایا اور اس کی مراجعت کی۔

۲: حركة الانطلاق الفكري وجهود الشاه ولي الله الدهلوي۔ مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ کی تحریک آزادی فکر کا عربی ترجمہ۔

۳: الإسلام تشكيل جديد للحضارة۔ تالیف: مولانا محمد تقی الامینی۔ مطبوع: قاہرہ، مصر۔

٤: عصر الإلحاد: خلفية والتاريخية وبداية نهاية۔ تالیف: مولانا محمد تقی الامینی۔ مطبوع: قاہرہ، مصر۔

٥: النظام الإلهي للرقي والنحطاط۔ تالیف: مولانا محمد تقی الامینی۔ مطبوع: قاہرہ، مصر۔

٦: بين الإنسان الطبيعي والإنسان الصناعي۔ تالیف: مولانا محمد تقی الامینی۔ مطبوع: قاہرہ، مصر۔

۷: مسألة حياة النبي ﷺ في ضوء الأدلة الشرعية۔ تالیف: مولانا محمد اسماعیل سلفی، گوجراں والا۔

۸: حجية الحديث الشريف۔ تالیف: مولانا محمد اسماعیل سلفی، گوجراں والا۔

۹: زيارة القبور وحكمها۔ تالیف: مولانا محمد اسماعیل سلفی، گوجراں والا۔

۱۰: النصرانية الحاضرة في ضوء التاريخ والبحث العلمي۔ تالیف: مولانا مصلح الدین اعظمی

۱۱: الشيوعية والإسلام في ميزان العقل۔ تالیف: مولانا مصلح الدین اعظمی۔

فارسی سے عربی میں:

۱: قرة العينين فى تفضيل الشيخين۔ تالیف: شاہ ولی اللہ دہلوی۔ ناشر: مرکزی جمعیت اہل حدیث، ہند۔

۲: الاكسير في أصول التفسير۔ تالیف: سیّد نواب صدیق حسن خان بھوپالی

کچھ مزید علمی منصوبے:

ا: رحمۃ للعالمین کے عربی ایڈیشن کے بعد ازہری صاحب نے اس کے اردو نسخے پر بھی نظر ڈالی اور اس کی تحقیق کر کے حافظ احمد شاکر (مالک مکتبہ سلفیہ، لاہور) کو یہ نسخہ بھیجا۔ وہ بھی اس کتاب کی علمی اشاعت کے خواہش مند تھے لیکن ابھی تک یہ محقق ایڈیشن منظر عام پر نہیں آسکا ہے۔

۲: ازہری صاحب کی ایک بڑی خواہش یہ تھی کہ ایک نیا ترجمہ قرآن مع حواشی شائع کیا جائے، اس کے لیے مولانا عبدالوہاب حجازی کو متعین کیا گیا اور ترجمہ کا کام پورا بھی ہوا جس کی مراجعت اور تصحیح کا کام ازہری صاحب کی نگرانی میں پورا ہوا۔ تفسیری حواشی کے بارے میں میری معلومات نامکمل ہیں۔

۳: دارالدعوۃ دہلی کے پروگرام میں تفسیر سعدی کا اردو ترجمہ بھی تھا۔ میں نے اس کام کے لیے آپ سے عرض کیا کہ آپ اس کا ترجمہ املا کرا دیجیے، چنانچہ آپ نے یہ کام املا کی شکل میں شروع کیا اور بعد میں کچھ لکھا بھی لیکن مشغولیت کی بنا پر اس کام کو مولانا ضیاء الحسن سے اپنی نگرانی میں کرایا جو تقریباً ایک تہائی تک پہنچا اور بعد میں اس کی تکمیل دہلی کے دارالدعوۃ کے ارکانِ مجلس علمی نے کی۔

۴: ازہری صاحب کے علمی منصوبوں میں دو منصوبوں کا علم مجھے اور ہے جو نامکمل رہے۔ جامعہ ازہر میں ایم اے کرنے کے بعد آپ نے پروگرام بنایا کہ پی ایچ ڈی کا مقالہ نواب صدیق حسن قنوجی بھوپالی (متوفی: ۱۳۰۷ھ) کے موضوع پر لکھیں گے اور اس کی پوری منصوبہ بندی آپ کے پاس لکھی شکل میں میں نے دیکھی تھی لیکن ہندوستان واپس آجانے کے بعد بات آگے نہ بڑھ پائی۔

۵: اسی طرح سے امام شافعی کی تفسیر کی ترتیب کا کام بھی آپ کے ذہن میں تھا اور اس لیے وہ امام شافعی اور ان کے شاگردوں کی کتابوں کی ورق گردانی بھی کرتے تھے۔ ریاض میں میں نے اس موضوع پر ایک جدید کتاب آپ کی خدمت میں پیش کی تو اس پر خوش ہوئے کہ چلو میں نے نہ سہی کسی نے اس نیک کام کو انجام دیا۔

۶: معارف ابن تیمیہ اور ابن قیم کے تراجم کے سلسلے میں بھی وہ ہمارے پروگرام سے پوری طرح ہم آہنگ تھے بلکہ عملی طور پر اس کے لیے منصوبہ بندی اور مترجمین کے لیے ہدایات بھی آپ نے تحریر فرمائی تھیں، اور آپ کا ذہن پوری طرح تیار تھا کہ اس پروگرام پر محنت ہونی چاہیے۔ مجھے آپ کے اوراق میں یہ بات ملی کہ مستقبل میں آپ فتاویٰ ابن تیمیہ کے اردو میں اختصار کا منصوبہ بنائے ہوئے ہیں۔

۷: ایسے ہی مولانا ثناء اللہ امرتسری کی نصرانیت کے ردّ وابطال کی خدمات پر ایک کتاب لکھ رہے ہیں، اور رحمۃ للعالمین کا اردو میں ایک تحقیقی ایڈیشن تیار کر رہے ہیں جس کا تذکرہ اوپر ہوا۔ رہ گیا شیخ الاسلام ابن تیمیہ کے فتاویٰ کے اختصار کا مسئلہ تو میرے خیال سے منصوبہ اور عناوین کی قلم بندی سے آگے یہ کام نہ ہوسکا۔ اور مولانا ثناء اللہ امرتسری کی نصرانیت سے متعلق ردّ وابطال پر تالیف کا مجھے کوئی علم نہیں کہ وہ کام کہاں تک پہنچا۔ اور رحمۃ للعالمین کی اشاعت کا مسئلہ حافظ احمد شاکر (لاہور) کے پاس ہے اور میرے خیال میں وہ کتاب اچھے ڈھنگ سے ان شاء اللہ منظر عام پر آئے گی۔

**ادارۃ البحوث کی طرف سے تحقیقی کتب کی اشاعت:**

ازہری صاحب کو بڑا شوق تھا کہ جامعہ سلفیہ سے حدیث کی اچھی کتابیں تحقیق کے بعد شائع ہوں، چنانچہ اس سلسلے میں جامعہ اسلامیہ، مدینہ منورہ میں پڑھنے والے ہم طلباء سے کافی مشورے ہوئے۔ یہ بات طے پائی کہ الکامل لابن عدی کی تحقیق ہونی چاہیے۔ اس سلسلے میں ڈاکٹر محمود میرہ، استاد حدیث جامعہ اسلامیہ کا تعارف بھی رہا۔ لیکن مخطوطات کے فوٹو کے علاوہ عملاً اس میں کوئی پیش رفت نہ ہو پائی اور اس دوران اس کا ایک ایڈیشن بھی بازار میں آ گیا۔ پھر فتح المغيث في شرح ألفية الحديث للعراقي۔ تالیف: حافظ سخاوی کے مخطوطات اکٹھے کیے گئے اور اساتذہ کی مدد سے اس کام کی ابتدا ہوئی۔ لیکن اساتذہ اس سلسلے میں زیادہ مفید ثابت نہیں ہوئے تو آپ نے اپنی نگرانی میں جامعہ کے ایک فاضل اور وہیں کے مدرس مولانا حسین احمد سلفی سے یہ کام کرایا اور الحمد للہ یہ کتاب پانچ جلدوں میں شائع بھی ہوئی۔

**عربی اور اردو میں مقالہ نویسی:**

ازہری صاحب نے اردو اور عربی دونوں زبانوں میں بہت سارے مقالات لکھے جن میں سے اکثر جامعہ سلفیہ کے عربی اور اردو مجلّات، نیز طلباء کی انجمن کے مجلّہ المنار میں شائع ہوئے۔ اس کے علاوہ معارف اعظم گڑھ، ترجمان دہلی، اہل حدیث دہلی، افکار عالیہ مئو، دعوت دہلی، برہان دہلی اور قومی مورچہ بنارس، روزنامہ سارا اور دوسرے دینی اداروں سے شائع ہونے والے مجلّات میں شائع ہوئے۔ ہمارے سامنے ایک فہرست ہے جس کو عزیزانِ گرامی ڈاکٹر فوزان بن مقتدیٰ حسن اور مولانا محفوظ الرحمٰن سلفی لائبریرین جامعہ سلفیہ نے تیار کیا ہے، جن میں ۱۹۶۹ء سے ۲۰۰۶ء تک ۳۰۴ عربی مقالوں کا ذکر ہے، اور ۱۹۶۳ء سے ۲۰۰۷ء تک شائع ہونے والے ۱۷۸ اردو مقالات کا ذکر ہے۔ اسی فہرست کے مطابق ۴۸ عربی کتابوں پر مقدمہ لکھنے کا ذکر ہے، اور ۷۹ اردو کتابوں پر لکھے ہوئے مقدموں کا تذکرہ ہے اور ۳ انگریزی کتابوں پر اور ۴ ہندی کتابوں پر اور جامعہ سلفیہ سے باہر چھپنے والی ۲۲ کتابوں پر انھوں نے مقدمے لکھے، ۲۱ کانفرنسوں کے لیے مقالات لکھے جن میں سے ۵ کانفرنسوں میں مقالات بھیجے اور ان میں شرکت نہیں کی اور ۹ بڑی بڑی کانفرنسوں

کے انعقاد میں سرگرم حصہ لیا۔

واضح رہے کہ یہ فہرست مقالات جامعہ سلفیہ کے مجلّات وغیرہ سے مرتب کی گئی ہے۔ بعض ذاتی معلومات سے اس پر بھی اضافے کی گنجائش ہے، مثلاً: دارالدعوۃ، دہلی اور جامعہ ابی ہریرہ الاسلامیہ (دارالدعوۃ، لال گوپال گنج، الہ آباد) میں پڑھے جانے والے کم از کم چار مقالات ایسے ہیں جن کا ذکر اس فہرست میں نہیں آیا ہے۔

مولانا عبدالوحید ناظم جامعہ سلفیہ، مرکزی جمعیت اہل حدیث کے امیر منتخب ہوگئے تو جمعیت کے مسائل سے بھی ان کا گہرا تعلق ہوگیا۔

درمیانی عہد میں ۱۹۷۸ء سے پہلے ہی شیخ انیس الرحمٰن اعظمی شیخ الجامعہ کے دست راست بنے، ان کو بھی ازہری صاحب کی تائید حاصل تھی۔ آزاد صاحب کی وفات کے بعد مولانا صفی الرحمٰن مبارکپوری نے مجلّہ محدث کی ذمہ داری قبول کی۔ ۱۹۷۲ء میں فراغت کے بعد ۱۹۷۳ء میں میرا تقرر جامعہ سلفیہ میں ہوگیا۔ میرے ذمہ پریس، مکتبہ اور مجلّہ وغیرہ کی دیکھ بھال کی ذمہ داری تھی۔ اسی سال مولانا صفی الرحمٰن مبارکپوری تشریف لائے۔ اسی سال ناظم صاحب، یعنی مولانا عبدالوحید عبدالحق رحمہ اللہ سے حج کے لیے تشریف لے گئے۔ مجھے جو ذمہ داری دی گئی وہ اوپر مذکور ہوئی۔ لکھنے پڑھنے کے اعتبار سے ازہری صاحب نے ناظم صاحب کے مشورے سے مجھے حکم دیا کہ میں مجلّہ اہل حدیث اور دوسرے مجلّات کی فائلوں سے مولانا ثناء اللہ امرتسری کی قادیانیت کے ردّ وابطال کی کوششوں پر مواد فراہم کروں، چنانچہ میں نے بعض فائلیں اس مقصد کے لیے اپنے کمرے میں منگوا لیں۔ لیکن جب مولانا صفی الرحمٰن صاحب آگئے تو اِس منصوبے پر ان کو کام کرنے کے لیے کہا گیا، چنانچہ حاصل مطالعہ کے طور پر مولانا صفی الرحمٰن نے اس موضوع پر دو کتابیں شائع کی: ایک ''قادیانیت اپنے آئینے میں'' اور دوسری ''قادیانیت کے ردّ وابطال میں مولانا امرتسری کی جدوجہد''

آزاد صاحب کی رحلت کے بعد ''محدث'' کی ذمہ داری مولانا صفی الرحمٰن کے ہاتھ میں آئی۔ اور ۱۴۰۸ء کے ابتدائی مہینوں تک آپ محدث کے ایڈیٹر رہے۔ ان کے مرکز السنہ والسیرۃ مدینہ میں باحث کی حیثیت سے منتقل ہونے کے بعد مجلّہ محدث کے ایڈیٹر مولانا عبدالوہاب حجازی کو بنایا گیا۔

صوبائی اور مرکزی جمعیت اہل حدیث کے پلیٹ فارم سے ضلعی اور مقامی جمعیت اہل حدیث سے میرے خیال میں ازہری صاحب کا تعلق صرف ان کے پروگراموں میں شرکت کرنے اور تقریر کرنے تک محدود رہا۔ لیکن صوبائی جمعیت اہل حدیث اتر پردیش کا دفتر شہر کے قلب دال منڈی میں تھا اور اس کے ناظم مولانا عبدالقادر انور بستوی تھے جو اب تک اس کے ناظم ہیں لیکن اب بنارس سے یہ آفس الحمدللہ لکھنو منتقل ہوچکا ہے۔

صوبائی جمعیت کے پروگراموں کی ترتیب وتنسیق میں ناظم صاحب سے قربت کی وجہ سے اور بنارس میں اس کے آفس کی وجہ سے کافی رہا، اور مولانا انور صاحب ہمیشہ ڈاکٹر صاحب سے مشورہ لیتے نظر آئے۔ باقی مجالس میں بھی ان کی فعال شرکت ہوتی تھی۔ جامعہ سلفیہ کے دارالحدیث ہال میں ایک میٹنگ ہوئی جس میں مجھ کو شرکت کی دعوت ملی۔ اس جلسے میں مولانا صفی الرحمٰن صاحب مبارکپوری کے مدینہ جانے کے بعد صوبائی امیر کے انتخاب کا مسئلہ تھا۔ اثنائے گفتگو میں نے کچھ گزارشات کیں تو ازہری صاحب نے ہاتھ کے اشارہ سے مجھے چپ رہنے اور کارروائی کو آگے بڑھانے کی بات کہی اور اساتذہ مسکرا کر رہ گئے۔ میں نے ایک تجویز یہ پیش کی کہ صوبائی جمعیت کا آفس لکھنو، کانپور اور الہ آباد جیسے یو پی کے اہم شہروں میں ہونا چاہیے۔ جامعہ سلفیہ وجامعہ رحمانیہ اور ضلعی جماعت اہل حدیث کی بنارس میں موجودگی کی وجہ سے یہاں صوبائی جمعیت کے آفس کا کوئی فعال کردار نہ ہوگا جب کہ مذکور شہروں میں سے کسی شہر میں اس کے آفس کے قیام سے وہاں جماعت متحرک ہوسکتی ہے۔ الحمد اللہ، ایک لمبی مدت کے بعد اس وقت مشرقی یو پی کا آفس لکھنو

میں ہے اور بنارس کے آفس سے زیادہ فعال، مفید اور مؤثر ہے۔

ازہری صاحب اور ڈاکٹر عبدالعلی الاعظمی ناظم صاحب کی مدت امارت میں مجلس عاملہ کے ممبر بنائے گئے۔ ناظم صاحب کے امیر جمعیت بننے کے بعد عملاً لکھنے پڑھنے اور جماعت کی تنظیم کے مسائل کی ذمہ داری جامعہ سلفیہ کے اساتذہ نے نبھائی جن میں ازہری صاحب نیز مولانا صفی الرحمٰن قابل ذکر ہیں۔

جماعت کے مختلف چھوٹے بڑے اجتماعات میں محترم ناظم صاحب کے خطبہ صدارت اوامارت کی ترتیب وتسوید کا کام ڈاکٹر صاحب کرتے تھے اور ناظم صاحب سے پہلے اور بعد میں مشورہ کرتے۔ میرے اندازے کے مطابق ابتدائی چند سالوں کے علاوہ بعد میں ناظم صاحب کے نام سے چھپنے والی ساری تحریریں ازہری صاحب کے قلم سے نکلی ہیں۔

کئی اجتماعات میں مجھے بھی دہلی جانا ہوا جن میں سے ایک اجتماع جمعیت شبان اہل حدیث اور حرمت حرمین کانفرنس وغیرہ ہیں۔

### دعوتی اور تعلیمی کانفرنسیں اور اجتماعات:

جماعت کے پلیٹ فارم سے معیاری بڑے جلسوں کے انعقاد کا کام جامعہ سلفیہ کے اہم کارناموں میں سے ایک ہے جس سے جامعہ کے مسلک اور تعارف کی اشاعت کا کام بہت خواب ہوا اور اندر اور باہر کے ہر طرح کے اداروں اور افراد سے جامعہ اور جماعت اور افراد جماعت کے تعلقات استوار ہوئے اور اس سے فی الجملہ تعلیم ودعوت اور مسلک کی اشاعت کا کام آگے بڑھا۔ ان سبھی اجتماعات کے انتظام میں اور اس کی مناسبت سے مختلف اشتہارات، پمفلٹ اور رسائل اور بعض جماعتی تعارف کے وقیع کام خود ازہری صاحب نے کیے، اور کئی کام اساتذہ کے اشتراک سے ہوئے۔ ترحیبی کلمات اور سپاس ناموں کو اگر اکٹھا کیا جائے تو یہ خود ایک اچھی کتاب بن جائے گی۔

ایسے ہی جامعہ کے تعارف اور مکتبہ سے متعلق پمفلٹ وغیرہ کو اگر اکٹھا کیا جائے تو بہت ساری مفید معلومات فراہم کی جاسکتی ہیں جس سے جماعت اور جامعہ کی تاریخ پر کام کرنے والے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

## بقیہ...... تفسیر سورہ یٰسٓ

﴿قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ﴾ [آل عمران: ۳۱]

''کہہ دے: اگر تم اللہ سے محبت کرتے ہو تو میری پیروی کرو، اللہ تم سے محبت کرے گا۔''

رسول دنیا میں تشریف لائے۔ انھوں نے لوگوں کو اپنا تعارف کرایا مگر ان کے پاس کوئی ظاہری عظمت نہ تھی، اس لیے لوگوں نے ان کی قدر ومنزلت نہ پہچانی مگر قیامت کے دن ان کی عظمت ظاہر ہوگی۔ اللہ کے نزدیک ان کی عظمت ومرتبت کو وہ معلوم کریں گے اور خیال کریں گے کہ یہ رسول دنیا میں ایک اللہ کی عبادت کے معمولی کام کی دعوت دیتے تھے جس کا نفع ہمیں ہی حاصل ہونا تھا، جب کہ وہ اس دعوت پر کوئی اُجرت طلب نہیں کرتے تھے، تب انھیں سخت ندامت ہوگی کہ انھوں نے رسول سے رُوگردانی ہی نہیں کی بلکہ اس کا مذاق بھی اڑایا۔ اس کے درپے آزار ہوئے، اس کے استخفاف میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ اپنی انھی حرکتوں کے نتیجے میں وہ کف افسوس ملیں گے۔

امام رازی رحمہ اللہ کی اس تمثیل سے ظاہر ہوتا ہے کہ حسرت اور ندامت کا یہ اظہار منکرین قیامت کے دن کریں گے جیسا کہ حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ وغیرہ نے فرمایا ہے۔

سیرت وسوانح

# بابائے تبلیغ مولانا محمد عبداللہ گورداس پوری رحمہ اللہ

مولانا محمد رمضان یوسف سلفی، فیصل آباد

بابائے تبلیغ حضرت مولانا محمد عبداللہ گورداس پوری رحمہ اللہ برصغیر پاک وہند کے نامور اہل حدیث عالم دین تھے۔ انھوں نے دعوت و تبلیغ کے میدان میں اپنی خطیبانہ صلاحیتوں، بلند آہنگ خطابت اور حکیمانہ اسلوب وعظ سے لوگوں کو توحید وسنت کا عامل بنایا اور انھیں ''صراط مستقیم'' دکھا کر نیک نام ہوئے۔ اللہ تعالیٰ نے مولانا محمد عبداللہ صاحب کو علم وعمل کا حظ وافر عطا کیا اور بے پناہ اوصاف وکمالات سے نوازا تھا۔ آپ جماعت اہل حدیث کے لیے عظیم سرمایہ تھے۔ گذشتہ صدی کی جماعتی تاریخ انھیں نہ صرف یہ کہ ازبر تھی بلکہ بہت سے واقعات کے آپ عینی شاہد تھے۔ جب زبان کو حرکت دیتے تو اکابر کے واقعات بیان کرتے چلے جاتے۔ شیخ الاسلام فاتح قادیان حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ کے تربیت یافتہ اور ان سے والہانہ عقیدت رکھتے تھے اور ان سے متعلق نادر معلومات اور واقعات بھی فراہم کرتے۔ بلاشبہ ہمارے یہ بزرگ معلومات کا بحر ذخار اور ہماری جماعتی تاریخ کا چلتا پھرتا انسائیکلو پیڈیا تھے۔ بڑے ہی شگفتہ مزاج، لطیفہ گو، مرنجاں مرنج اور باغ و بہار طبیعت کے مالک تھے۔ عبوست و یبوست سے کوسوں دور رہتے۔ ان کی بذلہ سنجی اور خوش طبعی کے قصے زبان زد عام ہیں۔

نہایت بااخلاق، بلند کردار، نیک طینت، شریف النفس، خوش گفتار، مہمان نواز اور منکسر المزاج عالم دین تھے۔ وہ میرے بہت ہی پیارے اور محترم بزرگ دوست تھے۔ ان سے عقیدت ومحبت کا ناطہ ربع صدی تک قائم رہا۔ میں نے پہلی بار انھیں ۱۹۸۸ء کے ماہ ستمبر کے وسط میں دیکھا تھا۔ وہ مولانا بشیر احمد صدیقی رحمہ اللہ کی تعزیت کے سلسلے میں منعقدہ کانفرنس میں تشریف لائے تھے۔ یہ تعزیتی جلسہ سمن آباد فیصل آباد کے بلال پارک (کوئلے والی گراؤنڈ) کے مشرقی کونے پر مولانا بشیر صدیقی کے گھر کے قریب ہوا تھا۔ میں سٹیج کے قریب بیٹھا ہوا تھا کہ مولانا عبداللہ صاحب مائیک پر آئے۔ میانہ قد، متناسب جسم، سفید داڑھی، نظر کے چشمے کے پیچھے ذہانت کی غماز چمکتی آنکھیں، سر پر کلے کے اوپر سفید طرے دار پگڑی، سفید شلوار اور قمیص اوپر سے واسکٹ زیب تن، پاؤں میں کھسہ۔ انھوں نے اپنی کڑک دار آواز میں السلام علیکم کہا۔ خطبہ مسنونہ پڑھ کر انھوں نے علم اور عالم دین کی عظمت بیان کرتے ہوئے مولانا بشیر صدیقی مرحوم کو خراج تحسین پیش کیا اور ان کی دینی خدمات کو سراہا، پھر گویا ہوئے کہ لوگو! اپنے بچوں کو دین پڑھاؤ اسی میں تمھاری نجات ہے۔ اثنائے گفتگو میں انھوں نے اپنی دینی تعلیم کے متعلق بتایا کہ وہ نویں کلاس میں پڑھتے تھے کہ مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ اور سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ کی تقاریر سے متاثر ہو کر دینی تعلیم کی طرف آئے اور آج اللہ نے یہ مقام دیا ہے۔ مولانا عبداللہ صاحب کا یہ وعظ کوئی گھنٹہ بھر جاری رہا۔ لوگ از حد متاثر ہوئے اور انھوں نے بھی دوران تقریر اپنی شیریں گفتار سے سامعین کو خوب محظوظ کیا۔ یہ پہلا موقع تھا کہ میں نے ان کا وعظ سنا۔ مجھے شروع دن سے ہی تاریخ سے دلچسپی رہی ہے اور مولانا عبداللہ صاحب کی تقریروں میں میرے ذوق کا بہت سا مواد موجود تھا۔ اس کے بعد میں نے اپنے ذوق کی تسکین کے لیے ان کی بہت سی تقریریں سنیں۔

۳/ مارچ ۱۹۹۹ء کو جماعت کے عظیم نغز گو شاعر اور مصنف مولانا عبدالرحمان عاجز مالیر کوٹلوی نے فیصل آباد میں وفات پائی۔ ان سے میرے قریبی دوستانہ مراسم تھے۔ ان کی وفات پر میں نے ایک مضمون لکھا جو ''الاعتصام'' لاہور کی دو اشاعتوں میں شائع ہوا۔ مولانا

عبداللہ صاحب نے وہ مضمون پڑھا اور متاثر ہوئے۔ ۶/ اگست ۱۹۹۹ء کو مولانا صاحب مرکزی جامع مسجد اہل حدیث، امین پور بازار، فیصل آباد میں انعقاد پذیر سالانہ سیرت النبی ﷺ کانفرنس میں تشریف لائے۔ میں ان دنوں دینی کتابوں کی ایک دکان میں ملازم تھا۔ مولانا تقریر کر کے رات ایک بجے مسجد سے نیچے آئے تو مکتبہ میں تشریف لائے۔ حال احوال کے بعد مجھے پوچھنے لگے: کاکا! تیراناں کی اے؟ میں نے بتایا: محمد رمضان یوسف سلفی۔ کہنے لگے: ایک بار پھر بتاؤ۔ میں نے دوبارہ اپنا نام بتایا تو فرمانے لگے: مولانا عبدالرحمان عاجز پر الاعتصام میں مضمون تم نے لکھا تھا؟ میں نے ادب سے عرض کیا: جی ہاں، میں نے لکھا تھا۔ یہ سن کر مولانا عبداللہ صاحب خوش ہوئے اور کہنے لگے: بہت خوب...... انھوں نے میرے سر پر محبت سے ہاتھ پھیرا اور تھپکی دی اور بہت اچھے الفاظ میں میری حوصلہ افزائی کی اور فرمانے لگے: مولانا عاجز مرحوم پر میں بھی کچھ لکھنے کا ارادہ رکھتا تھا لیکن تمھارا مضمون اتنا اچھا تھا کہ میں نے نہ لکھنے کا فیصلہ کیا کہ میں اس سے اچھا نہیں لکھ سکوں گا۔ یہ مولانا صاحب کی راقم پر شفقت اور میرے بارے حسن ظن تھا۔ اس ملاقات کے بعد ان سے میرے گہرے دوستانہ مراسم قائم ہو گئے۔ وہ فیصل آباد تشریف لاتے تو ٹیلی فون سے اپنی آمد کی اطلاع دیتے اور مکتبہ رحمانیہ پر تشریف لا کر ملاقات کا شرف بھی بخشتے۔ نومبر ۲۰۰۱ء میں وہ فیصل آباد تشریف لائے۔ کلیہ دارالقرآن والحدیث جناح کالونی میں تقریب بخاری کے موقع پر رات کو ان کی تقریر تھی۔ میں بھی سامعین میں تھا۔ مولانا دوران تقریر تاریخی واقعات سنا رہے تھے کہ کہنے لگے: رمضان سلفی یہاں ہے؟ میں نے ہاتھ بلند کر کے اپنی موجودگی کو ظاہر کیا تو مولانا فرمانے لگے: سلفی! سٹیج پر آ کر بیٹھو۔ یہ سلفیوں کا سٹیج ہے۔

میں دوبار بورے والا ان کے ہاں گیا۔ وہ بڑی محبت سے پیش آئے اور بڑی مہمان نوازی کی۔ چند سال پہلے ہمارے دوست مولانا سعید احمد چنیوٹی نے شیخ الاسلام مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ کا ''سفر نامہ حجاز'' ان کے اخبار اہل حدیث امرتسر سے مرتب کر کے شائع کیا۔ ان دنوں مولانا عبداللہ صاحب نے مجھے فون کیا۔ میں نے ان کو اِس سفرنامے کے متعلق بتایا تو وہ بے چین ہو گئے اور فرمانے لگے کہ میں اپنے نواسے کو آپ کے پاس بھیج رہا ہوں، اس کو یہ سفرنامہ دے دیں، میری دوپہر اچھی گزرے گی۔ کیوں کہ وہ شیخ الاسلام کے ارادت مند تھے اور ان کی تحریریں بہ صد شوق پڑھتے تھے۔

وہ کھلے ظرف اور اعلیٰ اخلاق کے انسان تھے۔ باوجود تنظیمی اختلاف کے اکابرین جماعت کا بڑا احترام کرتے۔ ۱۹۵۰ء کی دہائی میں ایک بار جماعت غرباء اہل حدیث کے امام مولانا حافظ عبدالستار محدث دہلوی رحمہ اللہ اپنے ارادت مندوں سے ملنے بورے والا تشریف لائے۔ مولانا عبداللہ صاحب کو ان کی آمد کا علم ہوا تو وہ بہ نفس نفیس امام صاحب کی خدمت میں پہنچے اور اصرار کر کے ان کو اپنی مسجد میں لے آئے اور کئی دن تک انھیں نہایت عزت اور احترام سے اپنے ہاں رکھا۔ مرحوم کے صاحب زادے محترم ڈاکٹر محمد سلیمان اظہر (المعروف ڈاکٹر بہاء الدین حفظہ اللہ) نے راقم کو بتایا کہ ان دنوں مجھے امام عبدالستار رحمہ اللہ کی خدمت کا موقع ملا تھا، بلا شبہ وہ اسلاف کی یادگار تھے۔ میرے دوستانہ مراسم ان سے بھی تھے، ان کے بیٹے ڈاکٹر بہاء الدین سے بھی ہیں اور ان کے پوتے سہیل اظہر سے بھی۔

اب آیئے ان کے حالات و واقعات کی طرف۔ یہ وہ معلومات ہیں جو ہمیں یا تو مولانا عبداللہ صاحب سے بالمشافہ ملاقاتوں سے حاصل ہوئی ہیں۔ اور کچھ باتیں ہم نے اپنے مرشد عالی قدر مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ کی ''بزم ارجمنداں'' سے مستعار لی ہیں۔

مولانا عبداللہ صاحب ۱۹۱۶ء میں ضلع گورداس پور (بھارت) کے ایک مقام ''وڑانچ'' میں پیدا ہوئے۔ والد کا اسم گرامی حکیم امام الدین تھا جو علمائے کرام اور واعظین عظام کی عزت و توقیر میں اس نواح میں خاص شہرت رکھتے تھے۔ نیک اور صالح تھے۔ ان کا یہ بچہ کچھ بڑا ہوا تو انھوں نے اسے سرکاری سکول میں داخل کرا دیا جہاں بچے نے مڈل کا امتحان امتیازی نمبروں کے ساتھ پاس کیا۔ بعدازاں خالصہ ہائی اسکول بھاگووال میں داخل کرا دیا گیا۔ مولانا عبداللہ

